اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ط بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

## ﴿دارالافتاء اہلسنت کی دینی خدمات﴾

**الحمدللہ عزوجل دارالافتاء اہلسنت روز بروز ترقی کی منازل طے کرتا جارہا ہے۔اس وقت دارالافتاء اہلسنت ،اس سے منسلک مفتیان کرام اور دیگر اسلامی بھائی تحریری فتاوی،نیشنل وانٹرنیشنل فون نمبرز،واٹس اپ،ویب سائٹ،میل،مکتوبات کے جوابات،تربیتی اجتماعات،مدنی چینل،مدنی مشوروں،کتب کی تحریر وتفتیش اور سائلین سے بالمشافہ ملاقات کے ذریعے مسلمانوں کی شرعی رہنمائی میں مشغول ہیں۔جسکی تفصیل درج ذیل ہے۔**

(1)الحمدللہ عزوجل تادم تحریر دارالافتاء کی گیارہ شاخوں سے ماہانہ کم وبیش سے **650** تحریری فتاوی جاری ہوتے ہیں اور اب تک ایک لاکھ سے زائد تحریری فتاوی جاری ہوچکے ہیں۔

(2)الحمدللہ عزوجل ہر ماہ دعوت اسلامی کی ویب سائٹ پر موجود دارالافتاء اہلسنت کے لنک کے ذریعے موصول ہونے والے **4000(چار ہزار)** سے زائد سوالات کے جوابات (بذریعہ آواز) دارالافتاء اہلسنت سے دئے جاتے ہیں۔

(3)دارالافتاء کے میل ایڈریس(**darulifta@dawateislami.net**)کے ذریعے ماہانہ کم وبیش آٹھ سو **(800)** سوالات کے جوابات دیئے جاتے ہیں۔

(4)الحمدللہ عزوجل اس وقت چار نیشنل موبائل نمبرز اور تین انٹرنیشنل نمبرز کے ذریعے پاکستان،یوکے،یورپ،امریکہ اور دنیا بھر کے مسلمانوں کو ماہانہ کم وبیش دس ہزار **(10000)** کے قریب سوالات کے جوابات دئے جاتے ہیں۔

(5)الحمد للہ عزوجل ۱۰ جمادی الاولی ۱۴۳۶ھ بمطابق 2 مارچ 2015ء سے **(whatsapp)** نمبر بھی آن کر دیا گیا ہے۔الحمد للہ عزوجل پہلے ہی دن **1500 سے زائد پیغامات موصول ہوئے ہیں**۔ان شاءاللہ عزوجل امید ہے کہ اس سہولت کے ذریعے بھی ماہانہ ہزاروں سائلین کو شرعی رہنمائی فراہم کی جائے گی۔

(6)الحمدللہ عزوجل ہر ماہ دارالافتاء میں آنے والے سائلین کو کم وبیش **ساڑھے چار ہزار(4500)** سے زائد زبانی جوابات دئے جاتے ہیں۔

(7)الحمدللہ عزوجل گزشتہ چند سال سے عیدالاضحیٰ کے موقع پر دارالافتاء اہلسنت کی جانب سے خصوصی موبائل فون نمبرز کا اعلان کیا جاتا ہے جس پر عید کے تینوں ایام سینکڑوں سائلین کو قربانی اور دیگر موضوعات سے متعلق سوالات کے جوابات دئے جاتے ہیں۔نیز گزشتہ سال 1435ھ میں ایام حج کیلئے بھی خصوصی فون نمبر کا اعلان کیا گیا تھا جس پر بالخصوص حج سے متعلق پوچھے جانے والے سوالات کے جوابات دئے گئے۔

(8)عیدالاضحیٰ کے موقعہ پر اجتماعی قربانی کو شرعی طریقہ کار کے مطابق کرنے کیلئے پاکستان بھر میں مختلف مقامات پر تربیتی اجتماعات کا انعقاد کیا جاتا ہے جس میں دارالافتاء کے اسلامی بھائی شرکت فرماتے ہیں اور شرکاء اسلامی بھائیوں کی تربیت فرماتے ہیں۔اس کے علاوہ بھی مختلف اوقات میں وقف اور چندے سے متعلق تربیت کیلئے دارالافتاء کے اسلامی بھائی مختلف شہروں میں منعقد ہونے والے تربیتی اجتماعات میں شرکت کرتے ہیں۔

(9)الحمدللہ عزوجل دارالافتاء اہلسنت کے مفتیان کرام اور دیگر اسلامی بھائیوں کی جانب سے کافی عرصہ سے مدنی چینل پر ہفتے میں **8** سلسلے دارالافتاء اہلسنت (تین سلسلے), احکامِ تجارت, ،فیضان علم،فیضان اسلام،اسباق تصوف وغیرہ براہِ راست پیش کئے جاتے ہیں۔اس کے علاوہ ریکارڈڈ سلسلے بھی مدنی چینل کی زینت بنتے ہیں الحمدللہ عزوجل گزشتہ سال رمضان المبارک **1435**ھ میں ہفتے میں چھ دن عصر کی نماز کے بعد دارالافتاء کا سلسلہ براہ راست پیش کیا گیا۔

(10)الحمدللہ عزوجل رمضان المبارک،ذوالحجۃ الحرام،محرم الحرام،ربیع الاول،ربیع الآخر اور اس کے علاوہ مختلف مواقع پر ہونے والے مدنی مذاکروں میں دارالافتاء کے اسلامی بھائی خصوصی طور پر شرکت فرماتے ہیں۔

(11)الحمدللہ عزوجل دارالافتاء کا **فیس بک پیج** بھی موجود ہے جس پر مدنی چینل پر ہونے والے دارالافتاء کے سلسلوں کے کلپ،مختلف مواقع (جیسے رمضان،ذوالحجۃ الحرام،وغیرہ) کی مناسبت سے فتاوی اور بہار شریعت سے مختلف موضوعات پر منتخب شدہ مسائل کو اپ لوڈ کیا جاتا ہے۔

**فیس بک پیج کا لنک**

(12)الحمدللہ عزوجل تنظیمی مسائل میں شرعی رہنمائی کیلئے باب المدینہ کراچی اور مرکز الاولیاء لاہور میں افتاء مکتب قائم کئے گئے ہیں جن میں دعوت اسلامی کی مختلف مجالس میں کئے جانے والے کاموں کا شرعی اصولوں کے مطابق جائزہ لیا جاتا ہے۔ نیز دعوت اسلامی کے تحت سینکڑوں مساجد،نئی تعمیر ہونے والی مساجد، جامعات مدارس المدینہ، دارالمدینہ اوراجارہ کے شرعی معاملات بھی دیکھے جاتے ہیں۔ الحمدللہ عزوجل ان دونوں مکاتب میں ماہانہ درجنوں مجالس کے مدنی مشورے بھی کئے جاتے ہیں۔

(13)مسلمانوں کو پیش آمدہ جدید مسائل کے حل کیلئے مجلس تحقیقات شرعیہ بھی قائم ہے جوکہ دعوت اسلامی سے وابستہ علماء ومفتیان کرام پر مشتمل ہے۔

(14)الحمدللہ عزوجل وقتا فوقتا مجلس افتاء کی جانب سے مختلف کتب و رسائل کا اجراء بھی کیا جاتا ہے اب تک آٹھ رسائل بنام ''فتاوی اہلسنت'' زکوۃ کے موضوع پر سینکڑوں فتاوی پر مشتمل کتاب ''زکوۃ کے احکام'' ویلنٹائن ڈے کے موضوع پر کتاب ''ویلنٹائن ڈے کا شرعی حکم'' شائع ہوچکی ہیں نیز عنقریب مزید کتب بھی منظر عام پر آئیں گی۔ ان شاءاللہ عزوجل

(15)الحمدللہ عزوجل دعوت اسلامی کے شعبے المدینۃ العلمیہ کی جانب سے شائع کی جانے والی کتب کی شرعی تفتیش کا فریضہ بھی دارالافتاء کے اسلامی بھائی سرانجام دیتے ہیں۔ نیز دعوت اسلامی کے تحت چلنے والے اسلامک اسکول سسٹم کی نصابی کتب کی شرعی اسکینگ کا کام بھی دارالافتاء کے اسلامی بھائی کرتے ہیں۔

(16)دارالافتاء اہلسنت سے جاری ہونے والے تحریری فتاوی کو محفوظ بنانے کیلئے شعبہ ریکارڈ بنایا گیا ہے جس میں موجود اسلامی بھائی ایک سافٹ ویئر کے ذریعے دار الافتاء کے فتاوی کو محفوظ کرتے ہیں۔

نوٹ:۔ بیان کردہ اعداد وشمار محتاط اندزے کے مطابق ہیں اللہ تعالی کے کرم سے حقیقی اعداد وشمار بیان کردہ سے زیادہ ہی ہوں گے۔

**والله تعالی اعلم و رسوله اعلم عزوجل و صلی الله تعالی علیه وآله وسلم**

**اللھم زد فزد...اٰمین بجاہ النبی الکریم صلی اللہ تعالی علیه واٰله وسلم**

مجلس افتاء دعوتِ اسلامی

**مورخہ: ۱۵ جمادی الاولی ۱۴۳۶ھ بمطابق 07 مارچ 2015ء**